| | | | |
|---|---|---|---|
| سڈنی، آسٹریلیا | 151:10E | 33:55S | 150E |
| سانتیاگو، چلی | 70:40W | 33:30S | 60W |

## چار اہم تاریخوں کا مقامی وقت نصف النہار اور میل شمس

| تاریخ | مقامی وقت نصف النہار LTN | میل شمس |
|---|---|---|
| 20 مارچ | 12:7 | 0.0 |
| 21 جون | 12:2 | 23.4N |
| 22 ستمبر | 11:53 | 0.2N |
| 21 دسمبر | 11:58 | 23.4S |

## چند اہم شہروں کا وقتِ نصف النہار برائے 21 جون

| کراچی | نیویارک، امریکا | سڈنی، آسٹریلیا | سانتیاگو، چلی |
|---|---|---|---|
| 12:34 | 11:57 | 11:57 | 12:45 |
| وسطِ بیت اللہ (مکہ) | اسلام آباد | پشاور | کوئٹہ |
| 12:23 | 12:09 | 12:16 | 12:34 |

# ساعتی زاویہ کی تخریج

مرحلہ نمبر 2 میں مذکور ساعتی زاویہ (Hour Angle) کی تخریج کے متعدد کلیات ہیں...... دیکھیں احسن الفتاویٰ ج 2 ص 354 تا 357...... لیکن چونکہ درس نظامی میں فی الحال فہم الفلکیات داخل نصاب ہے اس لیے مثلث کروی کا وہی قاعدہ استعمال کرتے ہیں جو فہم الفلکیات میں مذکور ہے لیکن یہ یاد رہے کہ فہم الفلکیات کا کلیہ تقریباً وہی ہے جو احسن الفتاویٰ ج 2 ص 354 پر تخریج اوقات کا پہلا کلیہ ہے، اسی لئے دونوں کی ساخت میں انتہائی قریبی مماثلت ہے، چنانچہ دونوں کلیوں میں شمار کنندہ میں SinBsinD کا حاصل ضرب اور مخرج میں CosBcosD کا حاصل ضرب استعمال ہوتا ہے، بس فرق صرف اتنا ہے کہ فہم الفلکیات کے کلیہ میں جس وقت کی تخریج مقصود ہوتی ہے، اس وقت سورج کا سمت الراسی زاویہ (zenith Angle)...... سمت الراس تا مرکزِ شمس کے درجات...... شمار کیے جاتے ہیں، مثلاً طلوع کے لیے 90.833333 اور اشراق کے لیے 88.6 درجات لیے جاتے ہیں جبکہ احسن الفتاویٰ کے کلیہ میں ارتفاع یعنی افق سے اوپر یا نیچے کے درجات لیے جاتے ہیں، چنانچہ طلوع کے لیے 0.833333+ اور اشراق کے لیے 1.4- لیا جاتا ہے۔ یوں احسن الفتاویٰ کے کلیہ سے جو مقدار حاصل ہوتی ہے اس کے ذریعہ ساعتی زاویہ ''H'' نکالنے کے لیے اس مقدار کو

90 میں جمع کرنا پڑتا ہے جبکہ فہم الفلکیات میں چونکہ پہلے ہی سے سمت الرأس تا افق کے 90 درجات شامل ہوتے ہیں، اس لیے اس کے ذریعہ براہ راست H نکل آتا ہے۔ اگر احسن الفتاوٰی کے کلیہ کے شروع میں پہلے ہی 90 جمع کرلیا جائے تو اس کے نتیجے میں بھی براہ راست H نکل آئے گا، احسن الفتاوٰی کے کلیہ کی شکل یہ بنے گی:

$$H=90+\left\{\sin^{-1}\left(\frac{\sin A+\sin B\sin D}{\cos B\cos D}\right)\right\}$$

احسن الفتاوٰی کے کلیہ کو استعمال کرتے ہوئے بس اتنا خیال رہے کہ جس وقت کی تخریج مقصود ہے اگر اس وقت سورج افق سے نیچے ہو تو درجات مثبت لیے جائیں، مثلاً طلوع وغروب کے لیے 0.833333+ اور اگر سورج افق سے اوپر ہو تو درجات کے ساتھ منفی کی علامت لگائی جائے مثلاً اشراق کے لیے 1.4- لکھا جائے۔

فی الحال فہم الفلکیات میں مذکورہ کلیہ کے مطابق ساعتی زاویہ یعنی H کی تخریج کرتے ہیں۔ کلیہ یہ ہے:

$$H=\cos^{-1}\frac{\cos A-\sin B\sin D}{\cos B\cos D}$$

اس کلیہ کو کیلکولیٹر میں یوں لکھیں گے:

$$H=\cos^{-1}((\cos A-\sin B\sin D) / (\cos B\cos D))$$

فائدہ 1: اس کلیہ میں مستعمل اصطلاحات کی تشریح درجِ ذیل ہے:

H = زاویۂ زمانیہ (ساعتی زاویہ Hour Angle) یعنی مدارِ شمس کی وہ قوس جو نصف النہار اور کسی مخصوص وقت پر سورج کے مرکز کے مابین بنے گی، اسے وقت میں تبدیل کریں گے تو مرحلہ نمبر 2 میں مذکور وقت حاصل ہوگا۔ ساعتی زاویہ کی مکمل وضاحت صفحہ ۲۲ پر ہے۔

B = شہر کا عرض البلد

D = میل شمس

A = جس وقت کی تخریج مقصود ہو اس وقت سورج کا سمت الرأسی زاویہ (zenith Angle) یعنی سمت الرأس تا مرکزِ شمس کے درجات۔ ''A'' مختلف اوقات کے لیے مختلف ہوتا ہے۔ A کی مختلف قیمتیں درج ذیل ہیں:

A برائے فجر اول یعنی انتہاءِ سحری = $108^\circ$ (عشاء کے لیے بھی یہی ہے)۔

A برائے فجر ثانی یعنی اذانِ فجر = $105^\circ$ (مسئلۂ صبحِ صادق سے متعلق ایک اہم وضاحت، تخریجِ اوقات کی بحث کے اختتام پر صفحہ ۴۹ پر ملاحظہ فرمائیں)

A برائے طلوع = 90 درجہ 50 دقیقہ = $90.833333^\circ$ (غروب کے لیے بھی یہی ہے)

A برائے اشراق = $88.6^\circ$

A برائے عصر = نماز عصر کے لیے زاویۂ شمس روزانہ بدلتا رہتا ہے۔ لہٰذا اس کی تخریج ایک کلیہ کے ذریعے کی جائے گی جو درج ذیل ہے:

نماز عصر کے لیے زاویۂ شمس معلوم کرنے کا کلیہ:

عصر اول کے لیے: $A=\tan^{-1}(1+\tan(B-D))$

عصر ثانی کے لیے: $A=\tan^{-1}(2+\tan(B-D))$

فائدہ 1: اس کلیے میں B سے مراد عرض البلد اور D سے مراد میل شمس ہے۔ اس کلیے کا مطلب یہ ہے کہ عرض البلد سے میل شمس کو تفریق کریں تو عین نصف النہار کے وقت، سورج کا سمت الرأسی زاویہ معلوم ہوگا۔ اس زاویہ کا tan نکالیں تو عین نصف النہار کے وقت کسی اکائی لمبائی والی چیز ...... مثلاً ایک فٹ یا ایک میٹر والی چیز ...... کے سایہ کی لمبائی معلوم ہو جائے گی۔ عین نصف النہار کے وقت والے سائے کی لمبائی کو "سایۂ اصلی یا فی ءالزوال" کہتے ہیں۔ اس سایۂ اصلی میں ایک (مثل اول کے لیے) یا دو (مثل ثانی کے لیے) جمع کریں تو مثلِ اول یا مثلِ ثانی کے وقت والے سائے کی لمبائی معلوم ہو جائے گی۔ اب اس نئے سائے کی لمبائی کا "ٹین انورس $\tan^{-1}$" نکالیں تو حاصل ہونے والا زاویہ، اس دن کے مثل اول یا مثل ثانی کے وقت سورج کا سمت الرأسی زاویہ ہوگا جسے A سے تعبیر کرتے ہیں۔ زاویہ عصر کی اس تشریح کو تصاویر کی مدد سے سمجھا جا سکتا ہے، طوالت کے خوف سے مزید تشریح ترک کرتے ہوئے صرف تصاویر دی جاتی ہیں، ان پر از خود غور فرمائیں۔ ان دونوں تصاویر میں اصل کھیل زاویہ A اور F کی برابری اور مقیاس (لکڑی وغیرہ) کی لمبائی، اکائی رکھنے پر مبنی ہے۔




تصویر سایۂ اصلی کے وقت کی ہے:

درجِ ذیل تصویر مثلِ ثانی کے وقت کی ہے:



مثال: 21 جون کو عصر ثانی کا زاویہ شمس اس طرح معلوم کیا جائے گا:

کلیہ: $A=\tan^{-1}(2+\tan(B-D))$

B یعنی کراچی کا عرض البلد 24:51 ہے۔

D یعنی 21 جون کا میل شمس 23.4 ہے۔

جب کلیے میں قیمتیں ڈالیں تو:

$$A=\tan^{-1}(2+\tan(24:51-23.4))$$

$$A=63.722101$$

گویا 21 جون کو عصر ثانی کے لیے زاویہ شمس ''A'' 63.722101 درجہ ہوگا۔

**فائدہ 2. زاویہ عصر معلوم کرنے کے اس کلیہ میں عرض البلد ہمیشہ مثبت ہوگا خواہ عرض شمالی ہو یا جنوبی جبکہ میل شمس میں یہ تفصیل ہے کہ اگر کسی شمالی عرض والے مقام مثلاً کراچی کے اوقات کی تخریج کر رہے ہیں تو شمالی میل کو مثبت اور جنوبی میل کو منفی لکھیں اور اگر کسی جنوبی عرض والے مقام مثلاً سڈنی کے اوقات کی تخریج کر رہے ہیں تو جنوبی میل کو مثبت اور شمالی میل کو منفی لکھیں۔**

اس کلیہ عصر میں قیمتیں ڈالنے کا صرف یہی ایک طریقہ ہے، اگر کسی اور طریقہ سے ڈالا تو جواب غلط ہوگا، چنانچہ 21 جون کو سڈنی میں عصر ثانی کے لئے زاویہ A، ''74.304378'' ہے جو صرف اسی صورت میں آئے گا جب عرض اور میل کی قیمتیں مذکورہ طریقہ کے مطابق ڈالیں ورنہ باقی صورتوں میں جواب غلط ہوگا۔ عرض اور میل کی قیمتوں کے اندراج کی کل چار صورتیں بنتی ہیں، ذیل میں یہ چاروں صورتیں اور ان کے نتیجہ میں حاصل ہونے والا A بوقتِ عصرِ ثانی بتاریخ 21 جون برائے سڈنی لکھا جاتا ہے۔ آپ بھی زاویہ A بوقتِ عصرِ ثانی بتاریخ 21 جون برائے سڈنی کی چاروں طرح تخریج کریں اور اپنے جواب کی پڑتال نیچے درج جدول سے کریں۔

زاویہ A بوقتِ عصرِ ثانی بتاریخ 21 جون برائے سڈنی

| عرض | میل | A بوقتِ عصر ثانی |
|---|---|---|
| 33.55 | -23.4 | 74.304378 |
| 33.55 | 23.4 | 65.414394 |
| -33.55 | -23.4 | 61.138269 |
| -33.55 | 23.4 | 23.813920 |

مزید مشق کے لیے آپ دنیا کی چار جہات میں واقع چار اہم شہروں (کراچی، نیویارک، سڈنی اور سانٹیاگو) میں 21 جون اور 21 دسمبر کا زاویہ A بوقتِ عصرِ اول وثانی معلوم کریں اور اپنے جواب کی پڑتال نیچے درج جداول سے کریں۔

زاویہ A (سمت الرأس تا شمس) برائے عصر بتاریخ 21 جون

| مقام | A برائے عصر اوّل | A برائے عصر ثانی |
|---|---|---|
| کراچی | 45.716054 | 63.722101 |
| نیویارک | 52.660821 | 66.599671 |
| سڈنی | 68.652951 | 74.304378 |
| سانٹیاگو | 68.464148 | 74.200305 |

زاویہ A (سمت الرأس تا شمس) برائے عصر بتاریخ 21 دسمبر

| مقام | عصر اوّل | عصر ثانی |
|---|---|---|
| کراچی | 64.751063 | 72.230842 |
| نیویارک | 71.882671 | 76.151265 |
| سڈنی | 49.854833 | 65.414394 |
| سانٹیاگو | 49.675242 | 65.339670 |

فائدہ 2: مرحلہ نمبر 2 میں مذکور ساعتی زاویہ کی تخریج کا کلیہ یہ ہے:

$$H=Cos^{-1}((CosA-SinBsinD) / (CosBcosD))$$

اس کلیہ میں عرض ومیل، معروف طریقہ سے ڈالیں یعنی شمالی عرض اور شمالی میل کو مثبت جبکہ جنوبی عرض اور جنوبی میل کو منفی۔ ساعتی زاویے کی تخریج کے اس کلیہ میں عرض البلد اور میل شمس کے اندراج کا یہی آسان طریقہ ہے، البتہ اگر کلیہ عصر میں مندرجہ طریقے کے مطابق عرض البلد اور میل شمس کی قیمتیں ڈالی جائیں تو بھی جواب درست ہوگا۔

مثلاً 21 جون کو سڈنی میں فجر اوّل (جس وقت A، $108^\circ$ ہوتا ہے) اس وقت H کی قیمت 134.164347 ہے، یہ قیمت مذکورہ دونوں طریقوں سے حاصل ہوتی ہے۔ عرض اور میل شمس کے اندراج کی کل چار صورتیں بنتی ہیں، دو میں جواب درست ہے اور دو میں غلط، ذیل میں یہ چاروں صورتیں اور ان کے نتیجہ میں حاصل ہونے والا H بوقتِ فجر اوّل برائے سڈنی لکھا جاتا ہے۔

## زاویہ H بوقت فجر اوّل بتاریخ 21 جون برائے سڈنی

| عرض | میل | H، برائے فجر اوّلی |
|---|---|---|
| 33.55 | -23.4 | 96.590749 |
| 33.55 | 23.4 | 134.164347 |
| -33.55 | -23.4 | ایضاً |
| -33.55 | 23.4 | 96.590749 |

## تخریج وقتِ طلوع وغروب برائے کراچی بتاریخ 21 دسمبر

مثال: 21 دسمبر کو کراچی میں مغرب کا وقت نکالیں جب کہ اس کے لیے معلومات درج ذیل ہیں:

B/عرض البلد=24 درجہ 51 دقیقہ

D/میل شمس=-23.4

A/زاویہ شمس برائے طلوع وغروب=90.833333

حل:

$$H=Cos^{-1}\frac{CosA-SinBsinD}{CosBcosD}$$

اس کلیہ کو کیلکولیٹر میں یوں لکھیں گے:

$$H=Cos^{-1}((CosA-SinBsinD) / (CosBcosD))$$

B،A اور D کی قیمتیں ڈالنے کے بعد جواب ہوگا:

$$H=79.458508$$

گویا کہ زاویہ زمانیہ 79.458508 درجات نکلا ہے۔ اس کو وقت میں بدلنے کے لیے 15 پر تقسیم کریں گے کیونکہ ایک گھنٹے میں 15 درجات ہوتے ہیں لہٰذا جواب ہوگا:

$$H=79.458508\div15$$

H=5.297234

یعنی 5.297234 گھنٹے۔ یہ جواب گھنٹوں میں ہے، کیلکولیٹر کے مخصوص بٹن کے ذریعہ اسے گھنٹے منٹ میں بدلنے سے جواب ہوگا:

H=5:17:50.04

یعنی 5 گھنٹے 17 منٹ اور 50 سیکنڈ یعنی 5 گھنٹے 18 منٹ۔

اب پیچھے ذکر کردہ طریقے کے مطابق مقامی نصف النہار کا وقت معلوم کریں جو کہ کراچی میں 21 دسمبر کو 12:30 تھا اور اس وقت میں زاویہ زمانیہ یعنی 5:18 جمع کریں گے تو غروب آفتاب کا وقت نکل آئے گا اور اگر تفریق کریں گے تو طلوع آفتاب کا وقت نکل آئے گا۔

12:30
- 5:18
7:12

یعنی صبح سات بج کر 12 منٹ پر سورج طلوع ہوگا۔

12:30
+ 5:18
17:48

یعنی شام پانچ بج کر 48 منٹ پر سورج غروب ہوگا۔

## مشق

21 جون اور 21 دسمبر کو کراچی، نیویارک، سڈنی اور سانتیاگو میں تمام نمازوں کے لیے ساعتی زاویہ H اور اوقات نماز معلوم کریں اور اپنے جواب کی پڑتال نیچے درج جداول سے کریں۔

### ساعتی زاویہ (H) برائے 21 جون

| مقام | فجر اول، انتہاء سحری | فجر ثانی، اذانِ فجر | طلوع | عصر اول | عصر ثانی | غروب | عشاء |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کراچی | 124.853372 | 120.743842 | 102.584312 | 50.357015 | 70.657694 | طلوع والا H | فجر اول والا H |
| نیویارک | 144.655010 | 138.036720 | 113.120654 | 60.032001 | 78.536703 | = | = |
| سڈنی | 96.590749 | 92.800900 | 74.224158 | 39.741714 | 49.745773 | = | = |
| سانتیاگو | 96.739801 | 92.967433 | 74.489239 | 39.996718 | 50.044090 | = | = |

## اوقاتِ نماز برائے 21 جون

| مقام | فجر اوّل انتہاءِ سحری | فجر ثانی، اذانِ فجر | طلوع | نصف النہار | عصر اوّل | عصر ثانی | غروب | عشاء |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کراچی | 4:15 | 4:31 | 5:44 | 12:34 | 15:55 | 17:17 | 19:24 | 20:53 |
| نیویارک | 2:18 | 2:45 | 4:25 | 11:57 | 15:57 | 17:11 | 19:29 | 21:36 |
| سڈنی | 5:31 | 5:46 | 7:00 | 11:57 | 14:36 | 15:16 | 16:54 | 18:23 |
| سانٹیاگو | 6:18 | 6:33 | 7:47 | 12:45 | 15:25 | 16:05 | 17:43 | 19:12 |

## ساعتی زاویہ (H) برائے 21 دسمبر

| مقام | فجر اول انتہاءِ سحری | فجر ثانی اذانِ فجر | طلوع | عصر اول | عصر ثانی | غروب | عشاء |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کراچی | 99.825886 | 96.337059 | 79.458508 | 44.552021 | 55.4674469 | طلوع والا H | فجر اول والا H |
| نیویارک | 94.136410 | 90.001214 | 69.458628 | 35.067041 | 44.306012 | = | = |
| سڈنی | 134.164347 | 129.109729 | 108.063303 | 56.249846 | 75.207623 | = | = |
| سانٹیاگو | 133.646540 | 128.653953 | 107.783889 | 56.002989 | 75.002910 | = | = |

## اوقاتِ نماز برائے 21 دسمبر

| مقام | فجر اوّل، انتہاءِ سحری | فجر ثانی، اذانِ فجر | طلوع | نصف النہار | عصر اوّل | عصر ثانی | غروب | عشاء |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کراچی | 5:51 | 6:05 | 7:12 | 12:30 | 15:28 | 16:12 | 17:48 | 19:09 |
| نیویارک | 5:36 | 5:53 | 7:15 | 11:53 | 14:13 | 14:50 | 16:31 | 18:10 |
| سڈنی | 2:56 | 3:17 | 4:41 | 11:53 | 15:38 | 16:54 | 19:05 | 20:50 |
| سانٹیاگو | 3:46 | 4:06 | 5:30 | 12:41 | 16:25 | 17:41 | 19:52 | 21:36 |

# مسئلۂ صبحِ صادق سے متعلق ایک وضاحت

جلد۴۲،فتویٰ ۱۳۰۱، جامعۃ الرشید

ہمیں استفتاءات اور بعض نجی خطوط کی صورت میں ایسی تحریرات موصول ہوتی رہتی ہیں جن میں بعض حضرات شدت سے اس عزم کا اظہار کرتے ہیں کہ وہ ہمارے حضرت فقیہ العصر مفتیٔ اعظم حضرتِ اقدس مفتی رشید احمد صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ کی تحقیق کے مطابق پندرہ درجہ زیرِ افق پر صبحِ صادق کے اوقات پر مشتمل نقشۂ اوقاتِ نماز تیار کر کے اس کی عام اشاعت کرنا چاہتے ہیں، ایسے تمام حضرات کو ایک اہم امر کی طرف متوجہ کیا جاتا ہے۔

اس میں تو کوئی شک نہیں کہ وقتِ صبحِ صادق کے آغاز سے متعلق ہمارے حضرت رحمہ اللہ تعالیٰ کو آخر تک پندرہ درجہ زیرِ افق کی تحقیق پر مکمل شرحِ صدر تھا اور آپ اٹھارہ درجہ کے قول کو متعدد وجوہ کی بناء پر صحیح نہیں سمجھتے تھے، اس مسئلہ کی پوری تفصیل رسالہ ''صبحِ صادق'' مندرجہ احسن الفتاوی جلد۲ میں ہے۔ بحمد اللہ تعالیٰ جامعۃ الرشید کے موجودہ ذمہ داران بھی حضرت رحمہ اللہ تعالیٰ کی تحقیق سے مکمل طور پر متفق ہیں۔

لیکن جہاں ایک طرف حضرت رحمہ اللہ تعالیٰ کا شرح صدر ایک حقیقت ہے وہیں یہ بات بھی اظہر من الشمس ہے کہ حضرت رحمہ اللہ تعالیٰ نے بعض اکابر اہل علم کے اس مسئلہ سے متفق نہ ہونے کی وجہ سے اپنے نقشوں کی عمومی اشاعت پر کبھی بھی اصرار نہیں فرمایا۔ یہی وجہ ہے کہ حضرت رحمہ اللہ تعالیٰ کی زندگی ہی میں ''ضربِ مؤمن'' ''روزنامہ اسلام'' اور ''الرشید ٹرسٹ'' کے پورے عروج پر ہونے کے باوجود نہ صرف یہ کہ آپ رحمہ اللہ تعالیٰ نے کبھی بھی ان ذرائع اشاعت کو اس مسئلہ کو اٹھانے یا اپنے نقشوں کی اشاعت کے لئے استعمال نہیں فرمایا بلکہ اس سے منع فرمایا۔

حضرت رحمہ اللہ تعالیٰ کا ہمیشہ سے یہ موقف رہا کہ اہل علم کے خالص علمی مختلف فیہا مسائل کی عام اشاعت سے اجتناب کرنا چاہئے اس لئے کہ اس سے نہ صرف عوام الناس انتشار کا شکار ہوتے ہیں بلکہ ان کے دلوں میں علماء سے دوری بھی پیدا ہوتی ہے۔ چنانچہ جواہر الرشید جلد اول ص:۵۵ پر ہے کہ مسئلہ صبح صادق پر جب بعض اکابر اہل علم نے حضرت سے اتفاق فرمانے کے بعد رجوع کر لیا اور اختلاف کی اشاعت ہونے لگی تو حضرت رحمہ اللہ تعالیٰ نے اعلان فرمادیا:

''کسی مسجد میں کسی ایک نمازی کو بھی میرے نقشہ پر اعتراض ہو تو میرا نقشہ مسجد سے ہٹا دیا جائے، ہمارا کام مسئلہ بتانا ہے، منوانا نہیں۔''

اس لئے پندرہ درجہ کے قول کے مطابق نقشے تیار کر کے صرف اور صرف انہی نقشوں کو عوام میں رائج کرنے پر زور دینے کی بجائے عوام وخواص کو یہ بات سمجھانی چاہئے کہ احتیاط کا تقاضا یہ ہے کہ سحری تو پرانے نقشوں کے مطابق بند کر دی جائے لیکن اذان ونماز پندرہ درجہ والے نقشے کے مطابق پڑھی جائے، اس میں نماز وروزہ دونوں کی حفاظت ہے اور اس طرح سے دونوں طرح کے اقوال پر عمل ہو جائے گا اور کسی کو اشکال بھی نہیں ہوگا۔ آخر غیر رمضان میں بھی تو اذان ایسے وقت پر دی جاتی ہے جب پندرہ درجہ کا وقت ہو چکا ہوتا ہے اور نماز تو ہمیشہ پندرہ درجہ کے وقت کے کافی دیر بعد ہوتی ہے تو آخر رمضان ہی میں اتنی عجلت کا مظاہرہ کیوں کیا جاتا ہے کہ نماز ہی مشکوک ہو جائے!

یہ تجویز نہ صرف ہمارے حضرت رحمہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک پسندیدہ تھی بلکہ حضرت مفتی محمد شفیع صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ اور حضرت مولانا

محمد یوسف صاحب بنوری رحمہ اللہ تعالیٰ کی تحریروں میں بھی اس کا اشارہ ملتا ہے نیز جامعہ دارالعلوم کراچی نمبر ۱۴ سے اسی سال مورخہ ۱۹۔۶۔۱۴۲۴ھ کو جاری ہونے والے فتویٰ نمبر ۶۴۰/۵۱ میں واضح الفاظ میں اس تجویز پر عمل کرنے کو بہتر قرار دیا ہے۔

حضرت مفتی محمد شفیع صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد: ''میں قدیم جنتری کے اوقات کو حسابی اعتبار سے صحیح سمجھتا ہوں البتہ یہ حسابات خود یقینی نہیں ہوتے، نماز روزہ کے معاملہ میں احتیاط ہی کا پہلو اختیار کرنا چاہئے۔''

حضرت بنوری رحمہ اللہ تعالیٰ کے الفاظ: ''ہاں جس کا جی چاہے نماز دیر سے پڑھے تا کہ اس کو بھی یقین ہو جائے کہ وقت ہو گیا ہے تو اور اچھا ہے۔''

دارالعلوم کراچی کے فتویٰ کا اقتباس: ''تاہم سوال میں ذکر کردہ احتیاط پر عمل کرنا بہتر ہے (کمافی التبویب ۶۰/۲۶۰/۲)''



محمد سلطان عالم

بحکم حضرت استاذ صاحب دامت برکاتہم

۱۸ ذی الحجہ ۱۴۲۴ھ

اور جہاں تک احتیاط پر عمل کرنے کی بات ہے تو جامعہ دارالعلوم کراچی میں حضرت مفتی محمد شفیعؒ کے وقت سے احتیاط پر عمل ہوتا ہے کہ روزہ ۱۸ درجے کے مطابق بند کیا جاتا ہے اور اذان ۱۵ درجے کے بعد دی جاتی ہے اور دوسروں کو بھی یہی مشورہ دیا جاتا ہے۔ واللہ اعلم بالصواب

الجواب صحیح

(سید حسین احمد)

دارالافتاء دارالعلوم کراچی ۱۴

۲۲۔۹۔۱۴۲۶ھ





# تخریجِ سمتِ قبلہ

## (سمتِ قبلہ/Qibla direction معلوم کرنا)

### تعریفِ سمتِ قبلہ:

دائرۃ الافق اور دائرۃ القبلہ کا وہ مقطع جس جانب بیت اللہ بلد سے قریب ترین ہو "سمتِ قبلہ" کہلاتا ہے۔　　یا

کعبۃ اللہ کے سمت الراس کی سمت "سمتِ قبلہ" کہلاتی ہے۔



سمتِ قبلہ معلوم کرنے کے لیے فقیہ العصر مفتیٔ اعظم حضرتِ اقدس مفتی رشید احمد صاحب رحمہ اللہ نے "احسن الفتاویٰ" جلد 2 میں دس مختلف طریقے ذکر فرمائے ہیں۔ ان میں سے کلیہ نمبر 2/3 قدرے آسان ہے۔ فہم الفلکیات میں بھی یہی کلیہ مذکور ہے۔ اس کا آسان حل پیش خدمت ہے۔ یہ کلیہ حل کرنے کے لیے آپ کے پاس سائنٹیفک کلکولیٹر ہونا ضروری ہے ورنہ ٹیبل کے ذریعے کافی دیر لگ سکتی ہے۔ نیز ٹیبل کا رواج بھی ختم ہوتا جا رہا ہے۔ کلکولیٹر عام ہو چکا ہے اور ہر جگہ دستیاب بھی اس لیے کلکولیٹر کے ذریعے ہی اس کلیے کو حل کرنے کا طریقہ ذکر کیا جائے گا۔

### سمتِ قبلہ معلوم کرنے کا کلیہ:

$$Q=\text{Tan}^{-1}\left\{\frac{\text{Sin F}}{(\text{Cos B} \times \text{Tan M})-(\text{sin B} \times \text{Cos F})}\right\}$$

اولاً: کلیے میں استعمال ہونے والے متغیرات کا مطلب:

"Q" سے مراد زاویہ سمتِ قبلہ ہے۔

"F" سے مراد "فرق بین الطولین" یعنی شہر کے طول اور طولِ مکّہ کے درمیان فرق۔

"B" سے مراد عرض البلد ہے۔

"M" سے مراد عرض مکہ ہے۔

اس کلیے کو حل کرنے کے لیے ہمارے پاس مندرجہ ذیل معلومات ہونا ضروری ہے ورنہ کلیہ حل نہیں ہوگا۔

1-عرض البلد

2-عرضِ مکہ

3-طول البلد

4-طولِ مکہ

ان میں سے عرضِ مکہ اور طول مکہ تو متعین ہے۔ لیکن عرض البلد اور طول البلد ہر علاقے اور ہر جگہ کا الگ الگ ہوگا۔

اب آیئے حلِ کلیہ کی طرف۔

سوال: کراچی کے لیے سمتِ قبلہ کا زاویہ از شمال معلوم کریں۔ جبکہ کراچی کا عرض البلد 24 درجہ 51 دقیقہ شمالی اور طول البلد 67 درجے مشرقی ہے۔

حل:



معلومات:

| | |
|---|---|
| 1-طول البلد | 67° |
| 2-عرض البلد | 24:51 |
| 3-عرضِ مکہ | 21:25:21.05 N=21.42251389 N |
| 4-طولِ مکہ | 39:49:34.35 E=39.82620833 E |

سب سے پہلے "F" یعنی فرقِ طولین معلوم کریں گے۔ اس کے لیے اس مثال میں طولِ بلد سے طول مکّہ کو تفریق کریں۔ ویسے فرقِ طولین معلوم کرنے کا قاعدہ یہ ہے کہ ہمیشہ بڑے طول میں سے چھوٹے طول کو تفریق کیا جائے۔ مثلاً کراچی کا طول 67 شرقی یعنی +67 ہے اور وسط بیت اللہ کا تقریباً 39.8+ ہے تو 67 میں سے 39.8 کو تفریق کریں گے۔

67-39.82620833=27.17379167

قاہرہ کا طول 31:15 شرقی ہے یعنی طولِ بیت اللہ سے کم ہے تو اسے طولِ بیت اللہ سے تفریق کریں گے چنانچہ:

39.82620833-31:15=8.57620833

تمام مغربی طول چونکہ ہم منفی لیتے ہیں لہٰذا وہ طولِ بیت اللہ سے چھوٹے ہیں اس لئے انہیں ہمیشہ طولِ بیت اللہ سے تفریق کیا جائے گا

لیکن چونکہ ان کے ساتھ منفی کی علامت ہوگی لہٰذا یہ تفریق جمع میں تبدیل ہو جائے گی۔ مثلاً نیو یارک کا فرقِ طول یہ ہوگا:

39.82620833-(-73.50)=113.6595417

البتہ 180 طول البلد اور طولِ بیت اللہ کے مقامِ ابعد کے طول یعنی 140.1737917 غربی کے درمیانی کسی طول اور طولِ بیت اللہ کے مابین فرقِ طول نکالنے میں یہ تفصیل ہے کہ سب سے پہلے اس مقام کے طول اور 180 طول کے مابین فرق معلوم کریں۔ مثلاً 170 غربی اور 180 کے مابین 10 درجات کا فرق ہے۔ اب آپ 180 اور وسطِ بیت اللہ کے طول کے مابین فرق معلوم کریں۔ یہ ہمیشہ ایک ہی رہے گا، یعنی:

180-39.82620833=140.1737917

اب سابق مقدار کو اس میں جمع کر دیں، چنانچہ 170W کا وسطِ بیت اللہ سے فرقِ طول یہ ہوگا:

140.1737917+10=150.1737917

الغرض کراچی کی مثال میں فرقِ طولین یہ ہوگا:

طولِ مکہ-طولِ بلد= F

F = 67-39.82620833

F = 27.17379167

کلیہ:

$$Q=\tan^{-1}\left\{\frac{\sin F}{(\cos B \times \tan M)-(\sin B \times \cos F)}\right\}$$

اس کلیہ کو ایک سطر میں کلکولیٹر میں یوں لکھیں گے، قوسین کو دھیان سے لگائیں:

$$Q = \tan^{-1} ((\sin F \div (\cos B \tan M - \sin B \cos F))$$

بالکل آخر میں بند کرنے کے لیے جو بریکٹ لگائے جاتے ہیں، یہ لگانا ضروری نہیں۔

F،B اور M کی قیمتیں ڈالنے سے جواب ہوگا:

Q= -87.76321856

اس کلیہ کے آخر میں جو جواب آئے، اگر اس کے ساتھ منفی کی علامت لگی ہو تو اس کا مطلب یہ ہوگا کہ یہ زاویہ، نقطۂ جنوب سے ہے۔ اگر آپ شمال سے زاویہ معلوم کرنا چاہتے ہیں تو اس عدد کی منفی علامت نظر انداز کر کے اسے 180 سے تفریق کر دیں کیونکہ شمال و جنوب کے درمیان 180 درجہ کا فرق ہے، چنانچہ کراچی کی سمتِ قبلہ 92.2 بنے گی کیونکہ:

180-87.76321856=92.236781

یہ کلیہ دراصل شمال سے زاویہ قبلہ بتاتا ہے لیکن اگر زاویہ قبلہ 90 سے زیادہ ہو جائے تو پھر جواب نقطۂ جنوب سے دیتا ہے، جس کی

علامت یہ ہوتی ہے کہ جواب کے ساتھ منفی کی علامت لگی ہوتی ہے، مثلاً کراچی کی سمت قبلہ 87.8- ہونے کا مطلب یہ ہے کہ یہ نقطۂ جنوب سے 87.8 درجہ ہے۔ اگر آپ شمال سے درجات معلوم کرنا چاہیں تو اسے 180 سے تفریق کردیں، چنانچہ کراچی کی سمت قبلہ شمال سے 92.2 درجہ بنے گی، کیونکہ 180-87.8=92.2

بمبئی کی سمت قبلہ چونکہ شمال سے 79.7 درجہ ہے جو کہ 90 سے کم ہے، لہٰذا اس کلیہ سے جب تخریج کریں تو جواب سیدھا سیدھا 79.7 آجائے گا۔ اسی طرح جب آپ نیویارک کی سمت قبلہ کی تخریج کریں گے تو جواب 58.59922886 یعنی نقطۂ شمال سے 58.6 لیکن جب آپ نیویارک ہی کے طول پر 60 عرضِ جنوبی پر واقع کسی مقام کی سمت قبلہ معلوم کریں گے تو جواب 80.6- ہوگا، یعنی وہاں کی سمتِ قبلہ نقطۂ جنوب سے 80.6- درجہ پر ہے تو شمال سے 99.4 درجہ پر ہوگی۔ اس کلیہ کی مدد سے نیویارک، سانٹیاگو اور سڈنی کی سمتِ قبلہ یہ نکلے گی:

| | |
|---|---|
| فرق طولین برائے نیویارک | 39.82620833-(-73:50)=113.6595417 |
| زاویہ قبلہ برائے نیویارک | 58.59922886 |
| فرق طولین برائے سانٹیاگو | 39.82620833-(-70:40)=110.492875 |
| زاویہ قبلہ برائے سانٹیاگو | 81.86212421 |
| فرق طولین برائے سڈنی | 151:10-39.82620833=111.3404583 |
| زاویہ قبلہ برائے سڈنی | 82.50551047 |

یہاں یہ یاد رہے کہ چونکہ سمت قبلہ نقطہ شمال یا نقطہ جنوب سے مشرق کی طرف ہوتی ہے یا مغرب کی طرف اس لئے صرف درجات سے اس کا اندازہ نہیں ہوسکتا بلکہ اس کے لئے یہ دیکھنا ہوگا کہ مقامِ مطلوب کا طول، طولِ بیت اللہ کے مشرقی جانب ہے یا مغربی، اگر مقامِ مطلوب کا طول، بیت اللہ کے مشرقی جانب ہو تو وہ لوگ شمال سے مغرب کی طرف رخ کریں گے، جیسے ہم پاکستان والے ایسا ہی کرتے ہیں اور اگر اس مقام کا طول، بیت اللہ کے مغربی جانب ہو تو وہ لوگ شمال سے مشرق کی طرف رخ کریں گے، جیسے امریکا والے کرتے ہیں۔

الغرض کراچی کی سمتِ قبلہ 92.23678144 ہونے کا مطلب یہ ہے کہ اگر ہم کراچی میں خط شمال وجنوب سے بطرف مغرب 92.2 درجات کا زاویہ بنائیں تو وہ خط سیدھا قبلہ کی جانب ہوگا۔

## قطبِ شمالی سے قطبِ جنوبی تک سمتِ قبلہ:

آپ کی مشق کی خاطر نیچے کراچی کے طول پر قطبِ شمالی (عرض 90+) سے لے کر قطبِ جنوبی (عرض 90-) تک ہر 10 عرض کے وقفہ سے سمتِ قبلہ لکھی ہے، آپ بھی اسی کلیہ کی مدد سے ان مقامات کی سمتِ قبلہ کی تخریج کریں اور جواب کی پڑتال نچلے جدول سے کریں۔ واضح رہے کہ ان تمام مقامات کا وسطِ بیت اللہ سے فرق طولین ایک ہی ہوگا یعنی F = 27.17379167

| عرض البلد | زاویہ قبلہ بمطابقِ کلیہ | زاویۂ قبلہ از شمال |
|---|---|---|
| 90 | -27.174 | 152.826 |
| 80 | -29.476 | 150.524 |
| 70 | -33.054 | 146.946 |
| 60 | -38.494 | 141.506 |
| 50 | -46.771 | 133.229 |
| 40 | -59.289 | 120.711 |
| 30 | -77.048 | 102.952 |
| 24:51 | -87.763 | 92.237 |
| 23:48 | -89.997 | 90.003 |
| 23:47 | 89.967 | کلیہ کا جواب ہی زاویہ از شمال ہے |
| 20 | 81.971 | // |
| 10 | 63.079 | // |
| 00 | 49.334 | // |
| -10 | 40.177 | // |
| -20 | 34.162 | // |
| -30 | 30.202 | // |
| -40 | 27.632 | // |
| -50 | 26.064 | // |
| -60 | 25.289 | // |
| -70 | 25.208 | // |
| -80 | 25.811 | // |
| -90 | 27.174 | // |

# سمتِ قبلہ کا گراف

فقیہ العصر مفتی اعظم حضرت اقدس مفتی رشید احمد صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ نے آج سے تقریباً 43 سال قبل 1389 ہجری میں احسن الفتاویٰ ج 2 ص 451 تا 505 پر سمتِ قبلہ کے گراف دیے، جن کی مدد سے دنیا کے ہر مقام کی سمتِ قبلہ بسہولت معلوم ہو سکتی ہے۔ انجینیر ملک بشیر احمد بگوی صاحب نے تقریباً 1983ء/ 1403 یا 1404 ہجری میں اس گراف کو ایک صفحہ پر سمو دیا، لیکن وہ صفحہ بہت بڑا اور سادہ تھا۔ حال ہی میں اردن کے فلکی شوکت عودہ صاحب نے کمپیوٹر کی مدد سے پوری دنیا کا ایسا ہی رنگین گراف ایک مختصر صفحے پر سمو دیا ہے۔ اوپر اور نیچے لال رنگ میں لکھے ہوئے نمبر، مختلف رنگ کی پٹیوں کے لیے سمتِ قبلہ کے درجات ہیں۔




واضح رہے کہ سمت قبلہ کا زاویہ معلوم کرنا اگرچہ بنیادی کام ہے لیکن اصل مقصودی کام نہیں، اصل مقصودی کام زمین پر خطِ قبلہ یا خطِ صف کھینچنا ہے۔

یہ تصویر صفحہ ۱۳۹ پر رنگین شکل میں بھی ہے

# زمین پر خطِ قبلہ یا خطِ صف کھینچنے کا طریقہ

زمین پر خطِ قبلہ یا خطِ صف کھینچنے کے متعدد طریقے ہیں...... دیکھیں احسن الفتاوی ج ۲ص ۳۶۲ تا ۳۶۶ اور اس کی شرح اسعاد الطالب (زیرِ طبع)...... فی الحال ہم سب سے آسان طریقہ یعنی سائے کے ذریعہ خطِ قبلہ یا خطِ صف کھینچنے کا طریقہ لکھتے ہیں۔ یہ طریقہ سب سے بہتر اور آسان کیوں ہے اس کی وجہ خود فقیہ العصر مفتی اعظم حضرت اقدس مفتی رشید احمد صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ نے احسن الفتاویٰ ج:2، ص:380 پر ذکر فرمائی ہے اور پاکستان کے 70 شہروں کے لیے پورے سال کے سائے کے اوقات دیے ہیں، حضرت تحریر فرماتے ہیں:

''عام طور پر ستارہ یا قطب نما کے ذریعہ سمت قبلہ قائم کی جاتی ہے، مگر اس میں چند مشکلات ہیں:

ا۔قطب ستارہ کے صحیح شمال میں ہونے کا وقت معلوم کرنا پڑتا ہے یا قطب نما کی ضرورت پڑتی ہے۔

۲۔جغرافیائی قطب سے مقناطیسی قطب کے درجاتِ انحراف کا علم ضروری ہے۔

۳۔زاویہ سمت قبلہ کے درجات معلوم ہوں۔

۴۔زاویہ بنانے کے لئے درجات کے نشان لگا ہوا کافی بڑا نصف دائرہ یا سمت قائم کرنے کا خوردبین والا بڑا قطب نما ہو یا بطریقِ علم المثلث الکروی بذریعہ پیائش زاویہ بنایا جائے۔

سایہ کے ذریعہ سمت قبلہ قائم کرنے میں ان چیزوں کی ضرورت نہیں۔

ہدایات (احسن الفتاوی میں موجود 70 شہروں کے سائے کے اوقات سے متعلق):

ا۔کوئی لکڑی وغیرہ بالکل سیدھی کھڑی کی جائے تو صبح وشام کے خانے میں دیئے اوقات میں اس کا سایہ سمت قبلہ پر ہوگا اور عمود والے خانہ کے وقت میں سایہ خط سمت قبلہ پر عمود واقع ہوگا۔

۲۔گرمیوں کی دوپہر میں سایہ جلدی گھومتا ہے، اس لئے عمودی وقت کی بنسبت صبح وشام کے اوقات کا نتیجہ زیادہ صحیح نکلتا ہے، خصوصاً 26 سے کم عرض والے مقامات پر گرمیوں میں عمودی وقت سے کام لینا بہتر نہیں۔'' (احسن الفتاویٰ:380/2)

سائے کے ذریعے سمتِ قبلہ قائم کرنے کے دو طریقے ہیں، ایک سالانہ، دوسرا روزانہ۔

سالانہ کا مطلب یہ ہے کہ سال میں دو دن ایسے ہوتے ہیں کہ ان میں آدھی دنیا بشمول پاکستان بیک وقت اپنا قبلہ درست کرسکتے ہیں، جبکہ باقی آدھی دنیا بشمول امریکا کے لئے سال میں دو دن ایسے ہوتے ہیں جن میں سورج بیت اللہ کے مقامِ ابعد (Antipode) کی سمت الرأس پر ہوتا ہے اور اس وقت ہر عمودی چیز (vertical object) کا سایہ عین بیت اللہ کی طرف ہوتا ہے۔

روزانہ والے طریقہ کا مطلب یہ ہے کہ دنیا کے ہر مقام کے لئے روزانہ دن میں ایک یا کئی ایسے اوقات ہوتے ہیں، جب وہ سائے کی مدد سے قبلہ یا صف کا خط کھینچ سکتے ہیں۔ یہ وقت ہر مقام کے لئے الگ الگ ہوتا ہے۔

اب ان دونوں طریقوں کی تفصیل ذکر کی جاتی ہے:

# سمتِ قبلہ بذریعہ سایہ، طریقہ (1)

پہلا طریقہ: سالانہ یعنی آدھی دنیا بشمول پاکستان وغیرہ کے لیے بیک وقت دو دن برائے عین سمت کعبہ اور باقی آدھی دنیا بشمول امریکا وغیرہ کے لیے بیک وقت دو دن برائے عین

مخالف سمت کعبہ (Antipopde)

اس طریقہ کو سمجھنے کے لیے پہلے تین تمہیدی امور سمجھیے:

(1) جب کوئی روشن چیز مثلاً بلب وغیرہ چھت میں لٹکا دی جائے تو جہاں تک اس کی روشنی جائے گی وہاں تک کوئی بھی چیز سیدھی کھڑی کرنے سے اس چیز کے سایہ کا رُخ فرش پر بلب کے عین نیچے موجود نقطے کی بالکل مخالف سمت میں ہوگا۔

(2) جب کسی کروی چیز مثلاً گلوب یا گیند پر روشنی ڈالی جائے تو وہ اس کے زیادہ سے زیادہ نصف حصے کو روشن کرتی ہے۔

(3) چونکہ 28 مئی (27 مئی بھی درست ہے) اور 16 جولائی کو سورج کا میل تقریباً ''21.4'' درجہ شمالی ہوتا ہے لہٰذا آسمان میں اس کا راستہ بالکل وہی ہوتا ہے جو مکہ مکرمہ کا دائرۃ العرض ہے چنانچہ سورج مکہ مکرمہ کے دائرۃ العرض پر سفر کرتا ہوا جب مکہ مکرمہ کے نصف النہار کے وقت عین اس کے اوپر سمت الراس پر پہنچ جاتا ہے تو سورج اور مکہ مکرمہ کے درمیان وہی نسبت قائم ہو جاتی ہے جو چھت پر لٹکے ہوئے بلب اور زمین پر اس کے بالمقابل نقطے میں ہوتی ہے یا جو نسبت قطب شمالی اور قطب تارے کے مابین ہے، سو جس طرح قطب تارے کو دیکھ کر شمال کی سمت کا یقینی تعین ہوتا ہے بالکل اسی طرح جب سورج مکہ مکرمہ کی سمت الرأس پر پہنچ جائے تو اس وقت سورج کو دیکھ کر یقینی طور پر مکہ مکرمہ بالفاظ دیگر قبلہ کی سمت معلوم کی جا سکتی ہے۔ درجِ ذیل شکل میں 28 مئی کو سعودی وقت کے مطابق 12:18 پر سورج مکہ مکرمہ کی عین سمت الراس پر ہے:

macca saudia arbia 5/28/2011 12:18:00pm




اب یہ مسئلہ سمجھیے کہ سال میں دو دفعہ، مکہ مکرمہ کے عین نصف النہار کے وقت، سورج مکہ مکرمہ کے تقریباً عین سمت الرأس پر آجاتا ہے یعنی سورج کا میل تقریباً وہی ہو جاتا ہے جو مکہ مکرمہ کا ہے۔

سال کے وہ دو دن کون سے ہیں؟ عام طور پر تو یہ بتایا جاتا ہے کہ وہ دو دن 28 مئی اور 16 جولائی ہیں لیکن بندہ نے آیندہ تین سو

سال سے زائد کا حساب لگایا تو وہ دو دن، مئی کے مہینہ میں 27 یا 28 تاریخ اور جولائی کے مہینے میں 15 یا 16 جولائی ہیں البتہ اتنی بات ہے کہ تاریخ 27 مئی ہو یا 28 مئی، سعودی وقت 12:18 (9:18 UT) ہی رہتا ہے۔ اسی طرح تاریخ 15 جولائی ہو یا 16 جولائی، سعودی وقت 12:27 (9:27 UT) ہی رہتا ہے البتہ تقریباً 400 سال بعد مثلاً 2404ء میں تھوڑا سا فرق پڑتا ہے یعنی مئی کے مہینے میں تاریخ تو 27 ہی رہتی ہے لیکن وقت میں ایک منٹ کا اضافہ ہو جاتا ہے یعنی وقت 12:19 ہو جاتا ہے جبکہ جولائی میں وقت میں ایک منٹ کا اضافہ ہو کر وقت 12:28 ہو جاتا ہے اور تاریخ ایک دن مقدم ہو کر 14 جولائی بن جاتی ہے، واللہ اعلم بالصواب۔

**الغرض آئندہ تقریباً 400 سال تک سورج کے مکہ مکرمہ (وسطِ بیت اللہ) کے تقریباً عین سمت الرأس پر آنے کے اوقات یہ ہونگے:**

**27 یا 28 مئی = 12:18 سعودی وقت = 09:18 UT/GMT**

**15 یا 16 جولائی = 12:27 سعودی وقت = 09:27 UT/GMT**

ملاحظہ: اوپر جو اوقات لکھے ہیں یا اسعاد الطالب شرح ارشاد العابد میں متعدد سالوں کے جو اوقات انتہائی باریک بینی سے درج ہیں، یہ محض علمی فائدہ کے لیے ہیں۔ عملی طور پر یہ بات یاد رکھنے کے قابل ہے کہ ان تاریخوں سے ایک دو دن قبل و بعد اور اوقات سے ایک دو منٹ آگے پیچھے بھی اگر سمتِ قبلہ کا خط کھینچا جائے تو اس کا نتیجہ بھی تقریباً وہی ہوگا جو بالکل صحیح تاریخ و وقت پر ہوتا ہے، مزید تفصیل اسعاد الطالب میں ہے۔

زمین پر خطِ قبلہ کھینچنے کا طریقہ یہ ہوگا کہ کوئی عمودی چیز (Vertical Object) زمین میں گاڑ دیں یا کسی ڈوری میں پتھر وغیرہ باندھ کر اسے آزاد حالت میں لٹکا دیں تو ساکن ہو کر وہ خود بخود عمود بن جائے گا، وقتِ مذکور پر عمودی چیز کا جو سایہ زمین پر پڑے اس پر مِسْطَر (فٹا) وغیرہ رکھ کر لکیر کھینچ لیں، یہی اس جگہ کا خطِ قبلہ ہوگا، سائے کا رُخ قبلہ کی مخالف جانب ہوگا مثلاً پاکستان بھر میں عمود کے سائے کا رُخ مشرق کی طرف ہوگا، آپ اس سائے پر مغرب کی طرف رُخ کرلیں تو ٹھیک قبلہ رو ہو جائیں گے۔




جس وقت سورج مکہ مکرمہ کے عین اوپر ہوگا اس وقت کسی دوسرے ملک میں کیا وقت ہوگا؟ یہ معلوم کرنے کا طریقہ بہت آسان ہے اور وہ یہ کہ اس ملک اور مکہ مکرمہ کے معیاری وقت میں جتنا فرق ہو وہ فرق وقت مکہ مکرمہ کے وقت میں حسبِ ضرورت جمع یا تفریق کرلیں، اس ملک کا وقت حاصل ہو جائے گا۔ مثلاً انڈیا کا وقت سعودی عرب کے وقت سے ڈھائی گھنٹہ آگے ہے، لہٰذا انڈیا والے 28/27 مئی کو

سعودیہ کے وقت 12:18 میں ڈھائی گھنٹے جمع کرلیں تو ان کے ہاں مشاہدہ کا وقت 2:48 ہوگا، اسی طرح 16/15 جولائی کے سعودی وقت یعنی 12:27 میں ڈھائی گھنٹے جمع کرلیں تو ان کے ہاں مشاہدہ کا وقت 2:57 ہوگا۔

امریکا وغیرہ والے سعودیہ کے وقت سے پیچھے ہیں لہٰذا وہ مشاہدہ کا وقت معلوم کرنے کے لئے تفریق کا عمل کریں گے۔

عام طور پر لوگوں کو سعودیہ کی بجائے گرینچ سے اپنے ملک کا فرقِ وقت معلوم ہوتا ہے، لہٰذا اوپر سعودی وقت کے ساتھ ساتھ گرینچ کا وہ معیاری وقت بھی لکھ دیا ہے، جب سورج عین بیت اللہ کے اوپر ہوگا۔ گرینچ کے اس وقت کو دیکھ کر ہر ملک والا یہ اندازہ لگالے کہ ان کے ہاں مشاہدہ کا وقت کیا ہوگا۔

## مکہ مکرمہ (وسطِ بیت اللہ) کے مقامِ ابعد (Antipode) کی سمت الرأس پر سورج کے آنے کے اوقات

جو مقامات مکہ مکرمہ سے مشرق یا مغرب میں 90 درجہ سے دور ہیں یعنی مکہ مکرمہ کے دائرۃ الافق سے باہر ہیں اور مکہ مکرمہ ان کے دائرۃ الافق سے باہر ہے، ان میں تخریج سمتِ قبلہ کا عمل کب ہوگا؟ اس کی تفصیل درجِ ذیل ہے:

بیت اللہ کے عین درمیان کا طول البلد و عرض البلد یہ ہے:

39:49:34.35 E=39.82620833 E

21:25:21.05 N=21.42251389 N

اس طول و عرض کے نتیجہ میں وسطِ بیت اللہ کے مقامِ ابعد (Antipode) کا طول البلد و عرض البلد یہ ہوگا:

140:10:25.6 W=140.1737917 W

21:25:21.05 S =21.42251389 S

جس طرح پیچھے سورج کے وسطِ بیت اللہ کی سمت الرأس پر آنے کی تفصیل ذکر کی گئی ہے اسی طرح حساب لگائیں تو مقامِ ابعد پر سورج کے آنے کی تاریخیں اور وقت یہ بنتے ہیں:

28 نومبر= 21:09 UT/GMT

12 یا 13 جنوری= 21:29 or 21:30 UT/GMT

ملاحظہ: مکہ مکرمہ کی طرح اگر مکہ مکرمہ کے مقامِ ابعد کا طول البلد و عرض البلد بھی کچھ مختلف لیا جائے اور اسی طرح کسورِ اعشاریہ وغیرہ کے لینے یا چھوڑنے میں اختصار یا طوالت سے کام لیا جائے تو بھی مذکورہ اوقات اور تاریخوں میں معمولی فرق آجاتا ہے جس سے اصل مقصود میں کوئی خلل نہیں پڑتا۔ اسی بناء پر احسن الفتاوی میں ۱۲ یا ۱۳ جنوری کی بجائے تاریخ ۱۴ جنوری درج ہے۔

مذکورہ تاریخوں میں جب سورج مکہ مکرمہ کے مقامِ ابعد (Antipode) کے عین اوپر پہنچے گا تو اس وقت ہر عمودی چیز کا سایہ عین سمتِ قبلہ کی طرف ہوگا۔

12 یا 13 جنوری کو گرینچ کے معیاری وقت کے وقت رات 9 بج کر 29 منٹ اور 28 نومبر کو رات 9 بج کر 9 منٹ پر سورج مکہ مکرمہ کے مقامِ ابعد (Antipode) کے اوپر ہوگا۔ گرینچ کا معیاری وقت یہاں لکھ دیا ہے اسے دیکھ کر دوسرے مقامات والے اندازہ لگالیں کہ ان کے ہاں اس وقت کیا وقت ہوگا مثلاً نیویارک میں 12 یا 13 جنوری کو شام 4 بج کر 29 منٹ اور 28 نومبر کو شام 4 بج کر 9 منٹ ہو رہے ہوں گے۔

## امریکا اور کینیڈا کی سمتِ قبلہ

امریکا اور کینیڈا کی سمتِ قبلہ ایک معرکۃ الآراء مسئلہ بنی ہوئی ہے، اگر تخریج سمتِ قبلہ کے اس طریقے سے وہاں کی سمتِ قبلہ معلوم کرلی جائے تو وہ یقیناً سب کے لیے قابلِ قبول ہوگی۔

درج ذیل تصویر میں 28 نومبر کو نیویارک میں شام 4 بج کر 9 منٹ پر سورج کی سمت (Azimuth) 238 درجہ 35.061 دقیقہ ہے۔ چونکہ اس وقت سورج مکہ مکرمہ کے مقامِ ابعد (Antipode) پر ہے لہٰذا مکہ مکرمہ کی سمت اس سے 180 درجہ مخالف سمت میں ہوگی یعنی شمال سے 58.6 درجہ مشرقی جانب، زمین پر عمودی چیز کا سایہ بھی اسی سمت کو ہوگا کیونکہ:

238:35.061-180=58.6

الغرض جو لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ امریکا اور کینیڈا کی سمتِ قبلہ عین نقطۂ مشرق سے جنوب کی طرف ہے یعنی 90 درجہ سے متجاوز ہے، ان کا یہ خیال غلط ہے۔ واللہ سبحانہٗ وتعالیٰ اعلم وعلمہٗ اتم




یہ تصویر صفحہ ۱۳۶ پر رنگین شکل میں بھی ہے

عام طور پر تو یہ مشہور ہے کہ جس وقت سورج مکہ مکرمہ کے اوپر ہوتا ہے اس وقت امریکا اور کینیڈا میں رات ہوتی ہے اس لیے تخریجِ سمتِ قبلہ مقام ابعد (Antipode) ہی کے ذریعہ ہوسکتی ہے (جو بعض لوگوں کو سمجھ نہیں آتا) لیکن یہ مشہور بات صحیح نہیں، امریکا اور کینیڈا کے متعدد علاقے ایسے ہیں جن میں سورج کے عین مکہ مکرمہ کے اوپر ہونے کے وقت بھرپور دن ہوتا ہے۔

چند مقامات اوران کے اوقات یہ ہیں:

On 28th May at 9:18 UT/GMT and on16th July, at 9:27 UT/GMT, When the sun will be exactly above Ka'bah (Makkah, Saudia), it will be visible in many most-eastern cities/towns of following two states of USA and many states of Canada.

On 27th / 28th May

| Place | Observation time |
|---|---|
| Massachusetts, USA e.g. in Boston and Provincetown | 4:18 EST / 5:18 EDT |
| Maine, USA e.g. in Machias | 4:18 EST / 5:18 EDT |
| Nova Scotia, Canada e.g. in Halifax | 5:18 AST / 6:18 ADT |
| New Brunswick, Canada e.g. in Moncton | 5:18 AST / 6:18 ADT |
| Quebec, Canada e.g. in Québec city | 4:18 EST / 5:18 EDT |
| Newfoundland, Canada e.g. in St. John's | 5:48 NST / 6:48 NDT |

On 15th / 16th July

| Place | Observation time |
|---|---|
| Massachusetts, USA e.g. in Boston and Provincetown | 4:27 EST / 5:27 EDT |
| Maine, USA e.g. in Machias | 4:27 EST / 5:27 EDT |
| Nova Scotia, Canada e.g. in Halifax | 5:27 AST / 6:27 ADT |
| New Brunswick, Canada e.g. in Moncton | 5:27 AST / 6:27 ADT |
| Quebec, Canada e.g. in Québec city | 4:27 EST / 5:27 EDT |
| Newfoundland, Canada e.g. in St. John's | 5:57 NST / 6:57 NDT |

درجِ ذیل تصویروں میں دیکھیں کہ جس وقت سورج کعبہ کے اوپر ہوگا اس وقت وہ بوسٹن، امریکا اور ہیلی فیکس، کینیڈا میں عین مشرق سے شمال کی طرف ہوگا نہ کہ جنوب کی طرف، جیسا کہ وہاں عام مشہور ہے۔

Sun

View of "Sun" from your current position

Distance: 1.016412 au
Magnitude: -27.96
Angular size: 31'
Disc illumination: 100.00%
Length of year: 50000.0000 years

Sidereal day: 25.3800 days
Solar day: faces sun

Rises: 7/16/2010 5:23 AM
Transit: 7/16/2010 12:50 PM
Sets: 7/16/2010 8:17 PM

Local (Alt/Az)

Azimuth: 60° 38.040'
Altitude: 0° 8.268'

StarryNight.com... Go There Magnify OK

Name: Boston, U.S.A.
Latitude: 42° 21.402' N
Longitude: 71° 3.414' W
Elevation: 3 m Hover
Time zone: -5.0 hours DST

-Sun

NE E

یہ تصویر صفحہ ۱۳٦ پر رنگین شکل میں بھی ہے

Sun

View of "Sun" from your current position

Distance: 1.016407 au
Magnitude: -27.96
Angular size: 31'
Disc illumination: 100.00%
Length of year: 50000.0000 years

Sidereal day: 25.3800 days
Solar day: faces sun

Rises: 7/16/2010 5:46 AM
Transit: 7/16/2010 1:20 PM
Sets: 7/16/2010 8:55 PM

Local (Alt/Az)

Azimuth: 65° 38.900'
Altitude: 5° 54.243'

StarryNight.com... Go There Magnify OK

Name: Halifax, Canada
Latitude: 44° 40.2' N
Longitude: 63° 34.8' W
Elevation: 3 m Hover
Time zone: -4.0 hours DST

This time the sun is exactly above the Ka'bah (Makkah, Saudi Arabia), hence it is the direction of Qiblah for Halifax, Canada.
Halifax,Nova Scotia,Canada(9:27 UT/GMT = 5:27 AST / 6:27 ADT)

-Sun

NE

یہ تصویر صفحہ ۱۳۷ پر رنگین شکل میں بھی ہے




سورج جس وقت کعبہ کی سمت الرأس پر ہوتا ہے اس وقت بحمد اللہ وہ ساتوں براعظم میں نظر آتا ہے۔ ایشیا، افریقا اور یورپ کے تقریباً تمام علاقوں میں جبکہ آسٹریلیا، انٹارکٹیکا، جنوبی امریکا اور شمالی امریکا کے بعض علاقوں میں۔ تقریباً 70 عرض سے اوپر تو پورے کینیڈا میں نظر آتا ہے۔ مزید تفصیل تصویر درج ذیل میں ملاحظہ فرمائیں۔

یہ تصویر صفحہ ۱٤٠ پر رنگین شکل میں بھی ہے

# سمت قبلہ بذریعہ سایہ، طریقہ (2)

دوسرا طریقہ: روزانہ یعنی ہر علاقہ میں عین قبلہ یا صف کا الگ الگ یومیہ وقت

بہت آسان قاعدہ: $Q_1 = M-N$ اور $Q_2=180-M-N$

جبکہ $\text{Sin } M = \frac{\text{CosB x TanZ x TanD}}{\sqrt{1+(\text{SinB x TanZ})^2}}$

اور $\tan N = \sin B \times \tan Z$

احسن الفتاویٰ ج ۲ ص ۳۶۵ پر درج اس قاعدہ میں بندہ نے جلد ۲ ہی کے صفحہ ۳۴۶ پر درج اصول:

جم (ج - ۹۰ یا ۲۷۰) یا (۹۰ یا ۲۷۰ - ج) = جب ج......الخ

کی روشنی میں معمولی ترمیم کی ہے جس سے اب اس قاعدہ میں درج M اور N کی (جسے احسن الفتاویٰ میں م اور ن سے تعبیر کیا ہے) تخریج انتہائی آسان ہوگئی ہے۔ آگے ''م'' یعنی M اور ''ن'' یعنی N معلوم کرنے کے یہی ترمیم شدہ کلیات ذکر کیے جائیں گے۔

اس قاعدہ سے مدارِ شمس کی وہ قوس معلوم ہوتی ہے جو سورج کے خطِ سمت قبلہ یا اس پر عمود (Perpendicular) یعنی صف کے وقت مقامی خط نصف النہار اور سورج کے مقام کے درمیان بنتی ہے۔ اس قوس کو مقامی وقتِ نصف النہار سے تفریق کرنے سے صبح کے دو اوقات اور جمع کرنے سے شام کے دو اوقات معلوم ہوتے ہیں۔ یہ قوس درجات پر مشتمل ہوتی ہے، اس کو گھنٹے منٹ میں تبدیل کیا جائے تو وہ مطلوب وقت جس میں کسی عمودی چیز (vertical object) کا سایہ خط قبلہ پر ہو یا اس پر عمود (Perpendicular) ہو، معلوم کیا جاسکتا ہے۔

واضح ہو کہ سال کے ہر دن یہ چاروں وقت مفید نہیں ہوتے کیونکہ اس قاعدے کے ذریعہ سمت قبلہ معلوم ہونے کی دو شرطیں ہیں:

1- عمل کے ذریعے جو قیمت آئے وہ مثبت ہو۔

2- $Q_1$ یا $Q_2$ کے ذریعے حاصل ہونے والی قوس، نصف النہار سے طلوع یا غروب تک کی قوس سے کم ہو۔ اگر زیادہ ہوگی تو سورج اس دن، رات کے وقت خط سمتِ قبلہ یا اس پر عمود سے گزرے گا اور مطلب حاصل نہ ہو سکے گا۔

واضح ہو کہ نصف النہار سے طلوع یا غروب تک کی قوس سے مراد مدارِ شمس (یعنی سورج کا راستہ جو میل شمس بدلتے رہنے سے بدلتا رہتا ہے) کے اتنے ٹکڑے کا نصف ہے جو کسی بلد کے افق کے اندر آئے گا بالفاظِ دیگر اس قوس سے مراد اس دن کے طلوع و غروب کے وقت کا ''H'' یعنی ساعتی زاویہ (Hour Angle) ہے۔ جو اوقاتِ صلاۃ کے کلیے کے ذریعے معلوم کیا جاتا ہے۔

فائدہ: اگر $Q_1$ اور $Q_2$ دونوں قیمتوں میں مندرجہ بالا دونوں شرطیں پائی جائیں تو اس کی دونوں قیمتیں مقصد کے حصول کے لیے مفید ہوں گی، لہٰذا ممکن ہے کہ صبح یا شام کے وقت دو مرتبہ سورج خطِ سمتِ قبلہ یا اس کے عمود یعنی صف پر آجائے، جیسا کہ چاٹگام، بنگلہ دیش

(22:21N, 91:50E) میں 20 جون کو شام کے وقت سورج دوبار خطِ قبلہ پر آتا ہے۔

## قاعدے کے مطابق تخریج:

اس قاعدے کے مطابق تخریج کے لیے تین چیزوں کی قیمت درکار ہوگی۔ ان میں سے تیسری تو بدلتی رہتی ہے جبکہ پہلی دو ہر بلد کے لیے ہمیشہ ایک ہی رہتی ہیں، وہ تین چیزیں یہ ہیں:

زاویہ Z = یعنی شمال سے بننے والا وہ زاویہ جس کے لیے آپ سایہ کا وقت معلوم کرنا چاہتے ہیں۔ اسے شمال سے گھڑی وار شمار کریں گے لیکن اگر یہ 180 سے زیادہ ہو جائے تو پھر اسے مخالف گھڑی وار لیں گے مثلاً زاویہ 185 ہو تو اسے 175 لکھیں گے البتہ اب یہ نصف النہار کے بعد کا زاویہ بن جائے گا۔ اگلے صفحے کی شکل پر غور فرمائیں:

زاویہ Z ذیل کے جدول سے معلوم کریں

| | سایہ کی کیفیت | جب زاویہ سمتِ قبلہ $90^o$ سے بڑا ہو | جب زاویہ سمتِ قبلہ $90^o$ سے کم ہو |
|---|---|---|---|
| 1 | سمت قبلہ پر قبل از دوپہر | 180- زاویہ سمت قبلہ | 180- زاویہ سمت قبلہ |
| 2 | عمود // // // | 270- زاویہ سمت قبلہ | 90 + زاویہ سمت قبلہ |
| 3 | سمت قبلہ پر بعد از دوپہر | زاویہ سمت قبلہ | زاویہ سمت قبلہ |
| 4 | عمود // // // | زاویہ سمت قبلہ-90 | 90+زاویہ سمت قبلہ |

B = اس سے مراد عرض البلد ہے۔

D = اس سے مراد میل شمس ہے۔



مندرجہ بالا شکل میں "Q" سے مراد زاویہ سمتِ قبلہ ہے۔

مثال: 15 اپریل برائے کراچی، Z کی چاروں قیمتیں اور ان کے لیے سائے کے اوقات معلوم کریں۔ (چونکہ احسن الفتاویٰ ج 2 ص 356 پر یہی مثال دی گئی ہے لہٰذا ہم فی الحال زاویہ قبلہ اسی کے مطابق 92.4 لیں گے)

حل: 15 اپریل برائے کراچی، Z کی چاروں قیمتیں یوں نکلیں گی۔

Z : سمتِ قبلہ صبح کے لیے = 180-92.4 = 87.6

: سمتِ صف صبح کے لیے = 270-92.4 = 177.6

: سمتِ قبلہ شام کے لیے = 92.4

: سمتِ صف شام کے لیے = 92.4-90 = 2.4

B = 24.85

D = 15 اپریل کے لیے = 9.9

ان تین چیزوں کی قیمتیں معلوم ہونے کے بعد اب ہم قاعدے پر عمل شروع کر سکتے ہیں۔

قاعدہ: $Q_1 = M-N$ اور $Q_2 = 180-M-N$

یعنی قوس سمتِ قبلہ یا سمتِ صف $Q_1$ یا $Q_2$ کے برابر ہے، لہٰذا قاعدے کی مدد سے پہلے "M" معلوم کریں پھر "N" اور پھر تفریق کا عمل کریں تو مطلوب حاصل ہو جائے گا۔

تخریج سمت قبلہ:

Z صبح = 87.6

B = 24.85

D = 9.9

پہلے "M" کی قیمت معلوم کریں۔ M معلوم کرنے کا کلیہ یہ ہے:

$$\text{Sin M} = \frac{\text{CosB x TanZ x TanD}}{\sqrt{1+(\text{SinB x TanZ})^2}}$$

M کے اس کلیہ کو کلکولیٹر میں لکھتے ہوئے آپ جذر کی علامت ڈال سکتے ہیں لیکن چونکہ ان پیج میں جذر کی علامت نہیں لہٰذا بندہ نے جذر کو طاقت 0.5 کی شکل میں لکھا ہے، کیونکہ کسی عدد کا جذر، اس عدد کی طاقت 1/2 یعنی 0.5 کے برابر ہوتا ہے، مثلاً

9 کا جذر $= 9^{1/2} = 9^{0.5}$

لہٰذا کلیہ یوں لکھیں گے:

$$M=\sin^{-1}(\cos B \tan Z \tan D \div (1+(\sin B \tan Z)^2)^{0.5}$$

لیکن فی الحال ہم کلیہ کا حل مرحلہ وار پیش کرتے ہیں۔

$$\sin M = \frac{\cos B \times \tan Z \times \tan D}{\sqrt{1+(\sin B \times \tan Z)^2}}$$

$$\sin M = \frac{0.9074 \times 23.8592 \times 0.1745}{\sqrt{1+(0.4202 \times 23.8592)^2}}$$

$$\sin M = \frac{3.7785}{\sqrt{1+(10.0267)^2}}$$

$$\sin M = \frac{3.7785}{\sqrt{1+100.5351}}$$

$$\sin M = \frac{3.7785}{\sqrt{101.5351}}$$

جذر ختم کرنے سے:

$$\sin M = \frac{3.7785}{10.0764}$$

$\sin M = 0.37498$

$M = \sin^{-1} 0.37498$

$M = 22.023$

اب "N" کی قیمت معلوم کریں:

$\tan N = \sin B \times \tan Z$

$\tan N = \sin B \times \tan Z$

$\tan N = 0.42024 \times 23.859$

$\tan N = 10.0267$

$N = \tan^{-1} 10.0267$

$N = 84.304$

N کے مذکورہ ہندسہ وکلکیولیٹر میں یوں لکھیں گے:

$N=\tan^{-1}(\sin B \tan Z$

اب $Q_1$ اور $Q_2$ معلوم کریں:

$$Q_1 = M-N$$

$$Q_1 = 22.023 - 84.304$$

$$Q_1 = -62.28$$

چونکہ پہلی شرط......یعنی M-N کی قیمت مثبت ہو......نہیں پائی جارہی لہٰذا یہ قیمت غیر مفید ہے اور اس دن اس قیمت سے سایہ کے ذریعہ صبح کے وقت سمتِ قبلہ معلوم نہیں ہوسکتی۔

اب $Q_2$ معلوم کریں:

$$Q_2=180-M-N = 180-22.023-84.304 = 73.673$$

یہ قیمت مثبت ہے اور طلوع وغروب کی قوس سے کم ہے کیونکہ جب آپ طلوع وغروب کی قوس یعنی H بوقتِ طلوع وغروب برائے کراچی بتاریخ 15 اپریل نکالیں گے تو وہ "95.57" ہوگی۔ الغرض Q کی اس دوسری قیمت میں دونوں شرطیں پائی جارہی ہیں لہٰذا یہ مفید ہوگی۔ اب ان حاصل شدہ درجات کے گھنٹے منٹ نکال کر اسے وقتِ نصف النہار سے تفریق کر کے مطلوبہ وقت معلوم کیا جاسکتا ہے۔

73.6÷15=4.90

4.90 کو گھنٹے منٹوں میں تبدیل کرنے سے 4:54 بنے۔

گویا کہ 15 اپریل کو نصف النہار سے 4 گھنٹے 54 منٹ پہلے کراچی میں کسی بھی سیدھی کھڑی چیز کا سایہ قبلہ کی طرف ہوگا۔

15 اپریل کو کراچی میں نصف النہار کا وقت =12:32

12:32 میں سے 4:54 تفریق کریں:

12:32-4:54=7:38

یعنی صبح سات بج کر 38 منٹ پر سایہ سمتِ قبلہ کو ہوگا۔

## عمود قبل دوپہر:

یعنی نصف النہار سے پہلے وہ وقت جبکہ شہر میں کسی سیدھی چیز کا سایہ صف پر ہوگا۔

اس وقت کی تخریج کرتے وقت زاویہ "Z" "270-Q" یعنی "177.6" لیا جائے گا جبکہ بقیہ دو قیمتیں حسبِ سابق ہوں گی، پس سابقہ کلیے میں فقط Z کی قیمت بدل کر اس کو حل کرلیا جائے تو 15 اپریل کو قیمتیں یہ نکلیں گی:

M=-0.380251

N=-1.009072

M-N=0.6

180-M-N=181.4

چونکہ صرف ''M-N'' مثبت ہے اور 15 اپریل کی طلوع وغروب کی قوس سے کم ہے لہٰذا یہ قیمت مطلوب میں مفید ہوگی لہٰذا اس قیمت کو جو کہ درجات میں ہے، گھنٹے منٹ بنا کر اسے نصف النہار سے تفریق کر کے مطلوبہ وقت معلوم کیا جا سکتا ہے، پس:

0.6÷ 15= 0.04

یعنی دو منٹ اور تقریباً 24 سیکنڈ

15 اپریل کو کراچی میں وقت نصف النہار= 12:32 ہے اس سے دو منٹ منفی کریں تو جواب 12:30 آئے گا۔

گویا کہ 15 اپریل کو کراچی میں 12 بج کر 30 منٹ پر کسی بھی سیدھی چیز کا سایہ 'سمتِ صف' پر ہوگا۔

اگر یہ معلوم کرنا چاہیں کہ اس دن عمود قبل دوپہر کا دوسرا وقت ہے یا نہیں تو ''180-M-N'' کا جواب دیکھیں، چونکہ یہ 181.4 ہے یعنی طلوع وغروب کی قوس سے بڑا ہے لہٰذا یہ غیر مفید ہے۔ اس وقت سورج دائرۃ القبلہ پر سے رات کے وقت گزرے گا۔

## سمتِ قبلہ شام:

اس کے لیے زاویہ ''Z''Q لیا جائے گا جو کراچی کے لیے 92.4 لیا گیا ہے۔ باقی عمل حسبِ سابق کریں تو قیمتیں یہ نکلیں گی:

M=-22.023614

N=-84.304525

M-N=62.3

180-M-N=286.3

چونکہ صرف ''M-N'' کی قیمت مفید ہے لہٰذا اسے وقت میں تبدیل کریں:

62.3/15=4.153333=4:9:12=4:9

یعنی نصف النہار کے 4 گھنٹے 9 منٹ بعد کراچی میں کسی بھی سیدھی کھڑی چیز کا سایہ قبلہ کی مخالف جانب ہوگا۔ اس خط پر مغرب کی طرف رخ کر لیں تو قبلہ رو ہو جائیں گے۔

12:32+4:9=16:41

یعنی شام کے 4 بج کر 41 منٹ۔

## سمتِ صف شام:

اس کے لیے زاویہ ''Z'' 2.4 لیا جائے گا، باقی عمل حسبِ سابق کریں تو قیمتیں یہ نکلیں گی:

M=0.380251

N=1.009072

M-N=-0.6

180-M-N=178.6

چونکہ ایک قیمت منفی جبکہ دوسری H سے بڑی ہے لہٰذا دونوں قیمتیں غیر مفید ہیں۔شام کا وقتِ صف دستیاب نہیں۔یاد رہے پاکستان میں شام کا وقتِ صف پورا سال نہیں آتا۔

## کسی بھی وقت،شمال سے سورج کا زاویہ معلوم کرنے کا طریقہ

اس کلیہ سے صرف سمتِ قبلہ اور سمتِ صف ہی نہیں بلکہ حقیقی شمال سے سورج کے کسی بھی زاویہ کا وقت معلوم کیا جا سکتا ہے،مثلاً اگر آپ یہ معلوم کرنا چاہیں کہ سورج صبح کے وقت شمال سے 100 درجہ کے فاصلہ پر کب ہوگا تو اس کلیہ میں Z کی جگہ 100 ڈال کر یہ کلیہ حل کریں۔

بعض اوقات یہ ہوتا ہے کہ عین قبلہ یا صف کے وقت تو آسمان پر بادل ہوتے ہیں لیکن اس سے آدھا یا ایک گھنٹہ قبل یا بعد میں بادل نہیں ہوتے،ایسی صورت میں آپ یہ کریں کہ اس کلیہ میں Z کی جگہ مختلف قیمتیں ڈال ڈال کر ایسا مناسب وقت معلوم کریں جب سورج موجود ہو پھر اس وقت پر کسی عمودی چیز (vertical object) کے سایہ پر لکیر کھینچ لیں اور اس لکیر سے قبلہ یا صف کی لکیر میں جتنے درجات کا فرق ہو اتنے درجات کے فاصلہ پر دوسری لکیر کھینچ لیں۔یہی دوسری لکیر،خطِ قبلہ یا خطِ صف ہوگی۔

## تمت بالخیر

مزید علمی پیاس بجھانے کے لیے ارشاد العابد،اس کی شرح اسعاد الطالب (زیرِ طبع)،تفہیم الفلکیات اور دورۂ فلکیات میں بالاستیعاب پڑھائے جانے کے قابل،صرف ضروری مباحث پر مشتمل رسالہ ''تسہیلِ رویتِ ہلال'' ملاحظہ فرمائیں۔

و صل اللھم و بارك و سلم علیٰ عبدك و رسولك محمد و علیٰ اٰله و صحبه اجمعین،

اٰمین

برحمتك یا ارحم الراحمین

# چند اہم فلکیاتی ویب سائٹس کے پتے

ان کے ضمن میں متعدد مزید ویب سائٹس کے پتے دستیاب ہیں

http://www.astronomy.com.pk

http://www.esnips.com/user/moonsighting

http://moonsighting.com/

http://www.icoproject.org/

http://www.islamicmoon.com/

http://hilalsighting.org/

http://www.qasweb.org/

http://eclipse.gsfc.nasa.gov/eclipse.html

# مصادر و مراجع

| | |
|---|---|
| 1- ارشاد العابد | فقیہ العصر مفتی اعظم حضرت مفتی رشید احمد لدھیانوی رحمہ اللہ |
| 2۔ الھیئۃ الوسطی | حضرت مولانا موسیٰ روحانی بازی رحمہ اللہ |
| 3۔ فہم الفلکیات | انجینئر سید شبیر احمد کاکاخیل |
| 4- اسعاد الطالب (زیر طبع) | محمد سلطان عالم |
| 5- سافٹ ویر ''المواقیت الدقیقۃ'' | انجینئر محمد شوکت عودہ |
| 6- سافٹ ویر ''مون کیلکولیٹر 6'' | ڈاکٹر منظور احمد |
| 7- مختلف ویب سائٹس و مخطوطات | |

# برنارڈ یالپ سمیت متعدد ماہرین کا جامعۃ الرشید کی تحقیقاتِ ہلال پر دائمی اظہارِ اعتماد

جامعۃ الرشید کراچی پاکستان کے شعبۂ فلکیات کی طرف سے ربیع الثانی 1428ھ/ اپریل 2007ء سے تسلسل کے ساتھ ہر ماہ چاند نظر آنے کے امکانات پر مشتمل مفصل فلکیاتی تحریرات اور خبروں کی اشاعت پر انتہائی مسرت اور اطمینان کا اظہار کرتے ہوئے ملکی اور عالمی شہرت یافتہ 16 سے زائد علماء و ماہرینِ فلکیات نے تحریری طور پر جامعۃ الرشید کی تحقیقاتِ رؤیت ہلال پر دائمی اظہارِ اعتماد کیا ہے۔ جن ماہرین نے دائمی اعتماد کا اظہار کیا ہے ان کے نام یہ ہیں: شارح ہدایہ وقدوری، چیئرمین مون ریسرچ سینٹر UK مولانا ثمیر الدین قاسمی مانچسٹر☆ مولانا یعقوب قاسمی ڈیوز بری، انگلینڈ☆ ڈاکٹر کمال ابدالی امریکا☆ برطانیہ کی شاہی رصد گاہ رائل گرینچ آبزرویٹری میں 36 سال تک کام کرنے والے بین الاقوامی شہرت یافتہ ماہر فلکیات برنارڈ یالپ☆ مون سائٹنگ کمیٹی ورلڈ وائڈ (MCW) کے بانی خالد شوکت امریکا☆ امریکا میں قائم 1978ء سے ہر ماہ رؤیت ہلال کا اہتمام اور اس کی اشاعت کرنے والی سب سے پہلی کمیٹی 'CFCO' انٹرنیشنل کے چیئرمین ڈاکٹر عمر افضل☆ جامعہ کراچی کے شعبۂ خلائی تحقیقات "ISPA" کے سابق انچارج ڈاکٹر شاہد قریشی ☆ ماہر فلکیات صمد رضوی (کراچی، پاکستان، وفات: 17 دسمبر 2009ء) ☆ المشروع الاسلامی لرصد الاھلۃ (ICOP) اردن کے بانی محمد شوکت عودہ☆ ہلال سائٹنگ کمیٹی کے بانی سلمان ظفر شیخ امریکا☆ ماہر فلکیات ماشاءاللہ علی احیائی، تہران، ایران☆ انجینئر ملک بشیر احمد بگوی اسلام آباد☆ ماہر فلکیات ضیاء الدین لاہوری☆ ان کے صاحبزادے سیکرٹری جنرل، رؤیت ہلال ریسرچ کونسل خالد اعجاز مفتی لاہور☆ اسوۂ حسنہ سوسائٹی پاکستان شعبۂ امور فلکیہ کے صدر، سابق پرنسپل گورنمنٹ کالج جھنگ پروفیسر محمد حمزہ نعیم☆ جنوبی افریقا کے ایک فلکیاتی ادارے ''SAMAA'' کے ترجمان ڈاکٹر عبدالرزاق ابراہیم☆ ابوعمار مانجورانکا، ماراوی سٹی، فلپائن☆ محمد ارشد بیگ برطانیہ☆ ☆ ☆ دریں اثناء، جن اہم حضرات نے جامعۃ الرشید کی تحقیقاتِ رؤیت ہلال کو بے حد سراہا ہے اور اس بارے میں دستی یا برقی مکتوب بھیجا ہے وہ یہ ہیں: ملائشیا کے مشہور ماہر فلکیات ڈاکٹر محمد الیاس کے ساتھ رؤیت ہلال کے موضوع پر گراں قدر تحقیقی کام انجام دینے والے پاکستان کے معروف سائنسدان، پاکستان ایسوسی ایشن برائے تاریخ وفلسفۂ سائنس، اسلام آباد کے نائب صدر اور مرکزی رؤیت ہلال کمیٹی پاکستان کے 87 سالہ سابق معزز رکن ڈاکٹر پروفیسر مظہر محمود قریشی (ایم ایم قریشی، وفات: 21 نومبر 2011ء) ☆ پاکستان کے خلائی تحقیقاتی ادارہ (SUPARCO) کے چیف اسپیس منیجر، غلام مرتضیٰ۔

**sultanalam_74@yahoo.com**

**All astronomical researches and news**

**https://drive.google.com/folderview?id=0B8RzOGVdiUMBd0gyQUNGY25oazg&usp=sharing**

# ضمیمہ (1)

## برائے کتاب "مختصر فلکیات"

تالیف: محمد سلطان عالم

---

# نصف النہار کا مقامی وقت اور درجات میل شمس

| تاریخ | جنوری | | | فروری | | | مارچ | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | گھنٹہ | منٹ | درجہ ج | گھنٹہ | منٹ | درجہ ج | گھنٹہ | منٹ | درجہ ج |
| ۱ | ۱۲ | ۳ | ۲۳٫۱ | ۱۲ | ۱۴ | ۱۷٫۳ | ۱۲ | ۱۲ | ۷٫۵ |
| ۲ | ۱۲ | ۴ | ۲۳٫۰ | ۱۲ | ۱۴ | ۱۷٫۰ | ۱۲ | ۱۲ | ۷٫۱ |
| ۳ | ۱۲ | ۴ | ۲۲٫۹ | ۱۲ | ۱۴ | ۱۶٫۷ | ۱۲ | ۱۲ | ۶٫۷ |
| ۴ | ۱۲ | ۵ | ۲۲٫۸ | ۱۲ | ۱۴ | ۱۶٫۳ | ۱۲ | ۱۲ | ۶٫۳ |
| ۵ | ۱۲ | ۵ | ۲۲٫۷ | ۱۲ | ۱۴ | ۱۶٫۱ | ۱۲ | ۱۲ | ۵٫۹ |
| ۶ | ۱۲ | ۶ | ۲۲٫۶ | ۱۲ | ۱۴ | ۱۵٫۸ | ۱۲ | ۱۱ | ۵٫۵ |
| ۷ | ۱۲ | ۶ | ۲۲٫۵ | ۱۲ | ۱۴ | ۱۵٫۵ | ۱۲ | ۱۱ | ۵٫۱ |
| ۸ | ۱۲ | ۶ | ۲۲٫۳ | ۱۲ | ۱۴ | ۱۵٫۲ | ۱۲ | ۱۱ | ۴٫۸ |
| ۹ | ۱۲ | ۷ | ۲۲٫۲ | ۱۲ | ۱۴ | ۱۴٫۹ | ۱۲ | ۱۱ | ۴٫۴ |
| ۱۰ | ۱۲ | ۷ | ۲۲٫۱ | ۱۲ | ۱۴ | ۱۴٫۶ | ۱۲ | ۱۰ | ۴٫۰ |
| ۱۱ | ۱۲ | ۸ | ۲۱٫۹ | ۱۲ | ۱۴ | ۱۴٫۲ | ۱۲ | ۱۰ | ۳٫۶ |
| ۱۲ | ۱۲ | ۸ | ۲۱٫۸ | ۱۲ | ۱۴ | ۱۳٫۹ | ۱۲ | ۱۰ | ۳٫۲ |
| ۱۳ | ۱۲ | ۸ | ۲۱٫۶ | ۱۲ | ۱۴ | ۱۳٫۶ | ۱۲ | ۹ | ۲٫۸ |
| ۱۴ | ۱۲ | ۹ | ۲۱٫۴ | ۱۲ | ۱۴ | ۱۳٫۲ | ۱۲ | ۹ | ۲٫۴ |
| ۱۵ | ۱۲ | ۹ | ۲۱٫۲ | ۱۲ | ۱۴ | ۱۲٫۹ | ۱۲ | ۹ | ۲٫۰ |
| ۱۶ | ۱۲ | ۱۰ | ۲۱٫۱ | ۱۲ | ۱۴ | ۱۲٫۶ | ۱۲ | ۹ | ۱٫۶ |
| ۱۷ | ۱۲ | ۱۰ | ۲۰٫۹ | ۱۲ | ۱۴ | ۱۲٫۲ | ۱۲ | ۸ | ۱٫۲ |
| ۱۸ | ۱۲ | ۱۰ | ۲۰٫۷ | ۱۲ | ۱۴ | ۱۱٫۹ | ۱۲ | ۸ | ۰٫۸ |
| ۱۹ | ۱۲ | ۱۱ | ۲۰٫۵ | ۱۲ | ۱۴ | ۱۱٫۵ | ۱۲ | ۸ | ۰٫۴ |
| ۲۰ | ۱۲ | ۱۱ | ۲۰٫۳ | ۱۲ | ۱۴ | ۱۱٫۲ | ۱۲ | ۷ | ۰٫۰ ش |
| ۲۱ | ۱۲ | ۱۱ | ۲۰٫۰ | ۱۲ | ۱۴ | ۱۰٫۸ | ۱۲ | ۷ | ۰٫۴ |
| ۲۲ | ۱۲ | ۱۱ | ۱۹٫۸ | ۱۲ | ۱۴ | ۱۰٫۴ | ۱۲ | ۷ | ۰٫۸ |
| ۲۳ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۹٫۶ | ۱۲ | ۱۴ | ۱۰٫۱ | ۱۲ | ۷ | ۱٫۲ |
| ۲۴ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۹٫۴ | ۱۲ | ۱۳ | ۹٫۷ | ۱۲ | ۶ | ۱٫۶ |
| ۲۵ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۹٫۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۹٫۳ | ۱۲ | ۶ | ۱٫۹ |
| ۲۶ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۸٫۹ | ۱۲ | ۱۳ | ۹٫۰ | ۱۲ | ۶ | ۲٫۳ |
| ۲۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۸٫۶ | ۱۲ | ۱۳ | ۸٫۶ | ۱۲ | ۵ | ۲٫۷ |
| ۲۸ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۸٫۴ | ۱۲ | ۱۳ | ۸٫۲ | ۱۲ | ۵ | ۳٫۱ |
| ۲۹ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۸٫۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۷٫۸ | ۱۲ | ۵ | ۳٫۵ |
| ۳۰ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۷٫۸ | | | | ۱۲ | ۴ | ۳٫۹ |
| ۳۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۷٫۶ | | | | ۱۲ | ۴ | ۴٫۳ |
| | | | ج | | | ج | | | ش |

